## بَابُ السُّجُوْدِ عَلَى الْاَنْفِ

۷۷۹ — حَدَّثَنَا مُعَلَّى بْنُ اَسَدٍ ثَنَا وُهَيْبٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ طَاؤُسٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُمِرْتُ اَنْ اَسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ اَعْظُمٍ عَلَى الْجَبْهَةِ وَاَشَارَ بِيَدِهٖ عَلٰى اَنْفِهٖ وَالْيَدَيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَاَطْرَافِ الْقَدَمَيْنِ وَلَا نَكْفِتَ الثِّيَابَ وَالشَّعَرَ

## بَابُ السُّجُوْدِ عَلَى الْاَنْفِ فِى الطِّيْنِ

۷۸۰ — حَدَّثَنَا مُوْسٰى ثَنَا هَمَّامٌ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِىْ سَلَمَةَ قَالَ انْطَلَقْتُ اِلٰى اَبِىْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ فَقُلْتُ اَلَا تَخْرُجُ بِنَا اِلَى النَّخْلِ نَتَحَدَّثُ

## باب — ناک پر سجدہ کرنا

۷۷۹ — ترجمہ : ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں سات ہڈیوں پر سجدہ کروں پیشانی پر اور اپنے دستِ اقدس سے ناک کی طرف اشارہ فرمایا اور دونوں ہاتھوں، دونوں گھٹنوں اور دونوں پاؤں کی انگلیوں پر اور یہ کہ ہم کپڑوں اور بالوں کو اکٹھا نہ کریں۔"

۷۷۹ — شرح : قولہ اَشَارَ بِيَدِهٖ عَلٰى اَنْفِهٖ " اَلْجَبْهَةِ معطوف علیہ اور والیدین معطوف " کے درمیان جملہ معترضہ ہے " اس سے غرض یہ ہے کہ پیشانی اور ناک دونوں ایک عضو ہے۔ اس کا مدلول یہ ہے کہ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے پیشانی اور ناک میں برابری فرمائی ہے کیونکہ ناک کی دونوں ہڈیاں آبرو کے اوپر سے شروع ہو کر ثنایا اور رباعیات (سامنے والے دانت) تک پہنچتی ہیں۔ اس تقریر سے یہ ثابت ہو گیا کہ یہ دونوں ایک ہی عضو ہے" لہٰذا حدیث میں مذکور سات اجزاء ہیں آٹھ نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

(باقی حدیث ۷۷۸ کے ترجمہ میں مذکور ہے)

فَخَرَجَ قَالَ قُلْتُ حَدِّثْنِي مَا سَمِعْتَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي لَيْلَةِ الْقَدْرِ قَالَ اعْتَكَفَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَشْرَ الْأَوَّلَ مِنْ رَمَضَانَ وَاعْتَكَفْنَا مَعَهُ فَأَتَاهُ جِبْرِيلُ فَقَالَ إِنَّ الَّذِي تَطْلُبُ أَمَامَكَ فَاعْتَكَفَ الْعَشْرَ الْأَوْسَطَ وَاعْتَكَفْنَا مَعَهُ فَأَتَاهُ جِبْرِيلُ فَقَالَ إِنَّ الَّذِي تَطْلُبُ أَمَامَكَ فَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَطِيبًا صَبِيحَةَ عِشْرِينَ مِنْ رَمَضَانَ فَقَالَ مَنْ كَانَ اعْتَكَفَ مَعَ النَّبِيِّ فَلْيَرْجِعْ فَإِنِّي أُرِيتُ لَيْلَةَ الْقَدْرِ وَإِنِّي نُسِّيتُهَا وَإِنَّهَا فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ فِي وِتْرٍ وَإِنِّي رَأَيْتُ كَأَنِّي أَسْجُدُ فِي طِينٍ وَمَاءٍ وَكَانَ سَقْفُ الْمَسْجِدِ جَرِيدَ النَّخْلِ وَمَا نَرَى فِي السَّمَاءِ شَيْئًا فَجَاءَتْ قَزَعَةٌ فَأُمْطِرْنَا فَصَلَّى بِنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى رَأَيْتُ أَثَرَ الطِّينِ وَالْمَاءِ عَلَى جَبْهَةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَرْنَبَتِهِ تَصْدِيقُ رُؤْيَاهُ

## باب ناک پر سجدہ کرنا اور کیچڑ پر سجدہ کرنا،،

**٧٨٠ —** ترجمہ : ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے کہا، میں ابوسعید خدری کے پاس گیا اور ان سے کہا کیا آپ ہمارے ساتھ کھجوروں کے باغ کی طرف نہیں نکلتے ہم آپس میں باتیں کریں گے وہ نکلے ابوسلمہ نے کہا میں نے کہا آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے لیلۃ القدر کے بارے میں جو کچھ سنا ہو وہ مجھے بتائیں" ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان المبارک کے پہلے عشرہ میں اعتکاف کیا اور ہم نے بھی اعتکاف کیا آپ کے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے اور کہا آپ جس شئ کی تلاش میں ہیں وہ آگے ہے۔ آپ نے درمیان والے عشرہ میں اعتکاف کیا اور ہم نے بھی اعتکاف کیا پھر آپ کے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے اور کہا آپ جس شئ کی تلاش میں ہیں وہ آگے ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان المبارک کی بیسویں صبح کو خطبہ دیا اور فرمایا جس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اعتکاف کیا تھا وہ واپس لوٹ آئے کیونکہ مجھے لیلۃ القدر دکھائی گئی اور وہ مجھے بھلا دی گئی ہے وہ رمضان کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں ہے،، میں نے دیکھا ہے گویا اس رات میں مٹی اور پانی میں سجدہ

کر رہا ہوں۔ مسجد کی چھت کھجور کی شاخوں کی تھی اور ہم آسمان میں کوئی بادل وغیرہ نہ دیکھتے تھے۔ اچانک خفیف سا بادل آیا اور ہم پر بارش برسائی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھائی حتیٰ کہ میں نے مٹی اور پانی کا نشان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشانی اور ناک کی نوک پر دیکھا۔ یہ مٹی اور پانی کا نشان آپ کے خواب کی تصدیق تھی۔

**۷۸۰ — شرح** : سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مَنْ كَانَ اعْتَكَفَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلْيَرْجِعْ ،، اس کلام میں التفات ہے اصل میں عبارت یہ تھی مَنْ كَانَ اعْتَكَفَ مَعِيَ الخ یعنی جس نے میرے ساتھ اعتکاف کیا ہے وہ واپس لوٹ آئے ،،
اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ لیلۃ القدر رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں طاق راتوں میں ہے اور پانی اور مٹی میں سجدہ کرنے کا معنیٰ یہ ہے کہ ہلکا سا کیچڑ تھا جو پیشانی زمین پر لگنے سے مانع نہ تھا اگر کیچڑ زیادہ ہو تو نماز صحیح نہیں ہوتی۔ جمہور ائمہ کرام کا یہی مذہب ہے ،،
علامہ طیبی نے کہا حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ پیشانی پر سجدہ کرنا واجب ہے اگر واجب نہ ہوتا تو آپ اسے کیچڑ سے بچاتے ،، یہ بھی معلوم ہوا کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے خواب سچے ہوتے ہیں اور حدیث کے بیان میں یکسوئی ہونی چاہیئے اسی لئے وہ کھجوروں کے باغ میں چلے گئے تھے۔
اس حدیث سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ ساجد کی پیشانی پر اگر معمولی سا غبار لگ جائے تو مستحب امر یہ ہے کہ اس کو صاف نہ کرے ،، نیز شیخ سے حدیث دریافت کرنی چاہیئے ،، واللہ اعلم!

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ عَلَى التَّمَامِ وَعَلَى النَّبِيِّ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

---

علامہ غلام رسول رضوی

فیصل آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرس

# تفہیم البخاری

## حصہ اوّل — پارہ : ۱ تا ۳